بیان کرتے ہوئے ابن مسعود کے پیش نظر تصور نبوی نہیں ہے ؟ "کانی انظر" ان کے تصور چہرۂ مبارک کی تجلی کو ظاہر نہیں کر رہا ہے ؟

واقعہ یہ ہے۔ کہ تصور شیخ ہی سالک کے لئے سب سے پہلا زینہ ہے رجب توبہ و تقوی سے آئینۂ دل کا زنگ دور ہو جاتا ہے تو تصور شیخ ہی اس میں جلا پیدا کرتا ہے جس کی وجہ سے وہ آنکھوں سے اوجھل اور اس عالم سے پرے کی چیزیں دیکھنے لگتا ہے ۔ اور اس کیفیت کے کھلنے کے بعد ہی اس کی اہمیت ظاہر ہوتی ہے جب کسی سالک پر یہ کھل جائے تو کیوں نہ بے اختیار زبان سے نکل جائے ؎ آفریں اے تصور رخ یار + سینۂ ام شکل آئینہ کر دی۔

جب طالب حق کو راہ سلوک میں تصور شیخ کے ذریعہ پہلے پہل عالم مثال کھل جاتا ہے۔ تو کیا کیفیت ہوتی ہے ؟ وہی جان سکتا ہے۔ جس پر بیت چکی ہے۔ یہ کیفیت الفاظ میں کیسے بیان ہو سکے ؟ ہاں بیان ہو سکے گی تو تشبیہات و استعارات ہی میں ہو سکیگی فرمایا ہے۔

وہ عیاں اس رشک چمن کا ہے جو ہر آن دلمیں
لہلہاتا نظر آتا ہے گلستاں دل میں

کبھی سالک پر ایسا وقت بھی آتا ہے کہ "وہ فطرۃ الوحی" کی طرح (فرق مراتب ولایت و رسالت کے ساتھ) تصور شیخ اور عالم مثال پر ایک گھنگھور گھٹا چھا جاتی ہے جس طرح کسی روشنی سے دفعۃً تاریکی میں چلے جانے سے آدمی بوکھلا جاتا اور اس کا دم گھٹنے لگتا ہے۔ اور یہ معلوم ہوتا ہے۔ گویا ساری دنیا تاریک ہو گئی ۔ اور اس کی بصارت ہی سرے سے سلب ہو گئی اس وقت اس کے لئے سب کچھ ہیچ ہو جاتا ہے اور زبان حال سے کہنے لگتا ہے

رخ روشن چھپا لیا کس نے
چاندنی رات ہے اندھیری رات

اس وقت سالک کے لئے کسی چیز کا آسرا ہوتا ہے تو وہ "پاس انفاس" ہی ہوتا ہے اور اس تاریکی میں "پاس انفاس" کی کیفیت بھی ایسی ہوتی ہے جیسے

کسی وسیع اور تاریک غار میں دور۔ ایک چراغ ٹمٹما رہا ہے۔ اور اس کے سوا کچھ نہ ہو۔ ایک رہبر منزل رسیدہ اپنے پیچھے آنے والے مسافروں کے لئے ایسے بوکھلا دینے والے مقامات کے لئے کچھ نہ کچھ ہدایات وارشادات چھوڑ جاتا ہے۔ کہ رہبری ہوا۔ شاد ہوتا ہے

منہ دکھاتی ہے ہمیں دیکھئے کب صبح وصال　　یاد ان کی ہے چراغ شب ہجراں دل میں

"چراغ شب ہجراں" کی تشبیہ سے واقف حال ہی لطف اندوز ہوسکتا ہے اور کسی وقت صرف تصور شیخ رہتا ہے اور اسکے علاوہ کچھ نہیں ہوتا اس وقت سالک کو شیخ کی معیت ڈھارس دیتے رہتی ہے۔ کہ یہ لو بھی اور جب کچھ بھی اسکے بعد آہی جائیگا جس طرح پہلے کچھ نہیں تھا۔ تو اسی سے سب کچھ ملا اب بھی ہے، تو سب کچھ مل ہی جائیگا

غم نہیں گر ہمیں آنکھوں میں اندھیرا آیا　　نور افگن ہے ترا چہرۂ تاباں دل میں

کبھی سالک پر عالم ارواح ومثال ایسے صاف منکشف ہوتے ہیں کہ عالم شہادت میں اور ان میں گویا کچھ امتیاز نہیں رہتا۔ اور جب اس عالم میں سالک کا سر زانوئے مقصود تک پہنچ جاتا ہے تو اس کی مسرتوں کی کوئی انتہا نہیں رہتی۔ اور نور ایمان سے سراپا معمور ہو کر چاہتا ہے کہ بس اسی وقت جاں بحق تسلیم کردے ارشاد ہوتا ہے۔

سر یار کے زانو پہ ہے اور رخ پہ نظر آج　　اے خلق جو اک دن تجھے مرنا ہے تو مر آج

سالک، راہ سلوک میں مختلف اولیا وانبیا کی خاص کیفیات سے بھی تبعاً دوچار ہوتا جاتا ہے۔ جس وقت وہ مراتب موسوی کے نقوش قدم پر چلتا ہے۔ گو زبان پر "رب ارنی" ہو مگر ہر دم صدائے "لن ترانی" ہی سنائی دیتی ہے۔ اگرچہ فردوس گوش کے لذائذ سے محظوظ ہو مگر "جنت نگاہ" اوٹ میں ہوتی ہے اور بالکل اس شعر کی مصداق ہوتا ہے

گفتگو یار سے پردے میں رہا کرتی ہے　　روبرو آتے نہیں بیٹھے ہیں پنہاں دل میں

لہ اعراف　اور کبھی "رب ارنی" کا جواب کسی تجلی کی شکل میں ملتا ہے تو خر موسیٰ صعقا۔ پ اعراف ۱۷ کی کیفیت پیدا۔

کر دیتا اور اس تجلی کیسا تھ ہی ہوش و حواس گم ہو جاتے ہیں۔ شاید اسی مقام کو بیان فرمایا ہے

اٹھ چلے ہوش و حواس اپنے پئے استقبال — آمد آمد ہے کسی یار کی پنہاں دل میں

اور کبھی یہ تجلیات باد بہاری کی سی کیفیت پیدا کر دیتی ہیں۔ ارشاد ہوتا ہے۔

جیسے گلشن میں صبا یا تن بے جان میں جان — یوں چلا آتا ہے وہ سرو خراماں دل میں

جب اسی کیفیت پر مداومت کی سی شکل پیدا ہو جاتی ہے۔ تو سالک کیلئے اسکا دل ہی علمدا گلزار بہار بنجاتا ہے

عکس انگن ہیں ہمیشہ وہ ادائیں رنگین — سیر کا لطف ہے پھولا ہے گلستاں دل میں

صرف گلستاں ہی نہیں بلکہ وہ کونسی چیز ہے جو اس کے دل میں نہیں ہوتی۔ حدیث

قدسی ہے۔ "لا یسعنی ارضی ولا سمائی ولکن یسعنی قلب عبدی المومن"۔

(اخرجہ الدیلمی فی الفردوس عن انس بن مالک)۔

(میری سمائی نہ زمین میں ہو سکتی ہے نہ آسمان میں ہاں مجھے میرے بندۂ مومن کا

دل سما لیتا ہے) جس دل میں خالق ارض و سما سما سکتا ہے۔ اس میں کیا نہیں سما سکتا؟

اور کیا سمایا ہوا نہیں ہے۔

کھول کر دیکھ ذرا دل کا خزانہ درویش — اس میں ہر طرح کی سوغات نکل آتی ہے

مگر شرط یہی ہے۔ کہ اس خزانہ کو کھول کر دیکھنا آئے۔ اور وہ کھل جائے۔

دیکھئے خود اسے انکشاف ہوا۔ کیا ارشاد ہے۔

خوب دیکھیں تو خدائی کا ہے ساماں دل میں — ایسی وسعت نہیں دیکھی ہے۔ مگر ہاں دل میں

کبھی سالک دل کی انھیں وسعتوں میں تخت سلیمانی پر جلوہ گر ہوتا ہے اور مقامات

سلیمانی کے تتبع میں اسے وہ سب کچھ ملتا ہے جو ملنا چاہیئے اور زبان حال کہنے لگتی ہے

میرے تابع ہیں جن و انساں سب — آج ہوں عہدۂ حکومت پر

اور عملاً بھی اس حکومت کا نفاذ کبھی عالم شہادت میں کبھی عالم مثال میں پاتا ہے۔ اور گاہے بمقامات داؤدی پر سے گزرتا ہے تو اپنے لحن سے آپ مسرور ہوتا۔ اور دوسروں کو مسحور کرلیتا ہے۔ اور بے اختیار کہہ اٹھتا ہے۔

میرا نالہ ہے نغمۂ داؤد سنگ دل بھی پگھل ہی جاتے ہیں

اور جب سالک شہید محبت ہو کر مقامات عیسوی کی سیر کرتا ہے۔ تو زندۂ جاوید بنتا اور اس کے ہر اشارہ سے اعجاز مسیحا ہویدا ہوتا ہے۔ فرمایا ہے۔

کہتے ہیں زندۂ جاوید شہیدوں کو ترے ذائقہ قتل سے پایا ہے مسیحائی کا
دم رفتار یہ خلخال سے آتی ہے صدا میری ٹھوکر میں ہے انداز مسیحائی کا

(خلخال تو استعارہ کا لفظ ہے اور مقصود وہی ہے جو مقصود ہے) اور جب سالک اتباع سنت میں آخری درجہ پر پہنچکر فنائیت تامہ حاصل اور مقامات محمدی (سلام اللہ علی صاحبھا) کی بالتبع سیر کرتا ہے۔ تو اس بارگاہ کی بندگی سے کمال بندگی کا درجہ پاتا۔ اور فنائیت سے تبعاً عبدیت کاملہ کے مرتبہ پر فائز ہوتا ہے مثلث کے ایک بند میں ارشاد ہوتا ہے۔

بندگی میں خلق کرکے سر کو خم آستان پاک پر پہنچے جو ہم
بندہ درگاہ کہلانے لگے

شاید یہی وہ مقام ہے جس کے فیوض سے "علماء امت" بھی "کانبیاء بنی اسرائیل" کے مرتبہ پر فائز ہوتے ہیں۔ اور غالباً اس مقام کے حصول کے لئے ہوگا حضرت عیسیٰ (علیہ السلام) قریب قیامت جب نازل ہوں گے تو باوجود نبوت شریعت محمدی کے متبع ہونگے اور اس اتباع سے وہ درجہ پائیں گے۔

اور اغلب ہے کہ اسی درجہ کے لئے ہوتا اگر موسیٰ (علیہ السلام از مانہ بعثت رسول امیؐ (فداہ امی و ابی) پاتے تو اسی شریعت غرا کا اتباع کرتے جیسا کہ فرمایا ہے "لو کان موسیٰ حیًا وادرك نبوّتی لاتبعنی" (دارمی مشکوٰۃ عن جابر) اگر موسیٰ زندہ ہوتے اور میری نبوت کا (زمانہ) پاتے۔ تو یقیناً میرا اتباع کرتے) ہر چند اس عنوان "سلاست وصفائی زبان" کے بیشتر اشعار ایسے ہیں جو مجاز پر بھی پوری طرح منطبق ہوتے ہیں۔ مگر حضرت کی طرف نسبت کے بعد حقیقی معنیٰ زیادہ بہتر معلوم ہوتے ہیں۔

اس بات کے لئے کسی دلیل کی ضرورت نہیں کہ جو کچھ مفہوم میں نے بیان کیا ہے، وہ میری سمجھ کے مطابق ہے یا پھر جو کچھ بزرگوں سے سنا تھا۔ وہ ہے ورنہ ان کا حقیقی مفہوم تو وہی ہوگا۔ جو ان اشعار کے کہتے، وقت حضرت کے پیش نظر ہوگا۔

تشریح بہت طویل ہو چکی۔ مگر پھر بھی کچھ نہ لکھا جا سکا۔ اور مجھے اس امر کا اقرار ہے کہ میں حق تشریح کا ایک شمہ بھی ادا نہ کر سکا۔ اور ادا کیسے کر سکتا جتنا میں ہوں اتنی میری سمجھ اور اتنی ہی تفصیل اور کئی مقامات پر تو الفاظ و ادا کے قیود نے میرے مافی الضمیر کو پوری طرح ادا نہ کرنے دیا۔ اور یہ سب کچھ حضرت کے دیوان سے "مشتے نمونہ از خروارے" ہے

ابھی بہت سے عنوان ایسے ہیں جو مستقل بحث کے طالب ہیں مثلاً وہ اشعار جو حمد و نعت و منقبت سے تعلق رکھتے ہیں۔ اور حضرت کے دیوان کا ایک مستقل حصہ ابتدائی دیوان میں ہے۔ یا جدت خیال و مضمون آخر میں کہ یہ بھی ایک علیحدہ عنوان چاہتی تھی۔ یا حضرت کی فارسی شاعری جو اگرچہ کمیت میں کم ہی۔ مگر کیفیت میں کم نہیں ہے۔ غرض ابھی یہ مضمون بہت کچھ تشنہ تفصیل ہے۔ ع

تو خود حدیث مفصل بخواں ازیں مجمل

میں نے اس آخری عنوان "صفائی زبان" کی بحیثیت صفائی زبان کوئی توضیح نہیں کی ہے کیونکہ یہ خود محتاج تشریح نہیں البتہ جو مسائل تصوف ان اشعار سے مفہوم ہوتے ہیں۔ وہی زیر بحث آگئے ہیں۔ اور صفائی زبان والا عنوان بھی صوفیانہ شاعری کا عنوان بن گیا ہے۔ کیونکہ صورت حال کچھ ایسی ہی تھی۔

اس سارے مضمون میں جملہ ستر بہتر شعر ہی کا تذکرہ آسکا۔ حالانکہ خود میرے انتخاب کردہ اشعار میں سے یہ تعداد ایک چوتھائی سے بھی کم ہے۔ پھر کل دیوان کے جواہر پاروں کا کیا ذکر۔ جو ایک سدا بہار گلزار ہے اور اس سے ہر شخص اپنی ہمت و حوصلہ کے موافق ہی استفادہ کرسکتا ہے۔ اور استفادہ کرنے والا دیکھے گا۔ کہ یہ "افکار غیب" ۱۳۱۴ھ (جو حضرت کے دیوان کا اسم بامسمیٰ تاریخی نام ہے) ایسا پر بہار گلزار ہے۔ جو وسعت میں حد نگاہ تک پھیلا ہوا ہے۔ یا ایک ایسا وسیع سمندر ہے۔ جس کی تہ میں بے شمار موتی بکھرے ہوئے ہیں۔ مگر غواص وہیں تک پہنچ سکتا ہے۔ جہاں تک اس کا دم ہے۔

غرض۔ داماں نگہ تنگ و گل حسن تو بسیار

گلچین بہار تو ز داماں گلہ دارد عرفی

# صنائع و بدائع

دنیائے شاعری میں اگر کسی کالبد شعری کو جسم انسانی سے تشبیہ دی جائے۔ تو ماننا پڑے گا۔ کہ پری رویان شعر میں معانی کو وہی درجہ حاصل ہے۔ جو جسم انسانی میں روح کو نصیب ہے۔ اور الفاظ و زبان کی حیثیت جسد ظاہری کی سی ہوگی۔ بیان کی خوبیاں (تشبیہ و استعارہ و کنایہ) بمنزلہ خط و خال و چشم و ابرو کہوں گے۔ اور اس میں صنائع و بدائع کی

حیثیت وہی ہوگی جو حسینان عالم کے لئے زیور کی ہوتی ہے۔ یہ بالکل مسلم ہے کہ بغیر معانی کے مجموعہ الفاظ جسد بے روح ہے۔ خواہ اس کے خط و خال کیسے ہی بہتر کیوں نہ ہوں، اور چشم و ابرو میں کتنی ہی خوبی کیوں نہ پائی جائے۔ وہ جسد بے روح بیسیوں زیور سے آراستہ بھی ہو۔ تو روح کے بغیر کسی طرح کی دلربائی اس میں نہیں پائی جا سکتی۔ مرمریں مجسمہ خط و خال سے درست بنا کر، زیور سے آراستہ کر کے، آرائش کے لئے تو رکھا جا سکتا ہے۔ مگر اس میں کسی قسم کی محبوبیت پیدا نہیں ہو سکتی۔ اسی طرح شعر بھی بغیر معانی کے خواہ وہ کتنا ہی تشبیہات و استعارات کے خط و خال کی خوبیوں سے درست اور صنائع کے زیوروں سے آراستہ ہو، دل نشین نہ ہو سکے گا۔

شکر تبراز وئے وزارت بر کش — شو ہمرہ بلبل لب ہرمہ وش (الاحیا)

بالکل اسی طرح کی مثال ہے۔ شعر جسد لفظی رکھتا ہے تشبیہات و استعارات کے خوبصورت چشم و ابرو کے ساتھ، زیور صنعت قلب (ہر مصرع کو الٹ دیجئے پھر وہی مصرع ہو جائے گا) سے بھی آراستہ ہے۔ مگر بالکل بے روح ہے کہ شرمندۂ معنی نہیں۔ صنائع و بدائع پر لکھنؤ کے دور عروج میں بڑی توجہ صرف کی گئی ہے۔

اور ان کے اس صنعت میں سب سے ممتاز شاعر امانت نے تو اس کو اتنی ترقی دی کہ اشعار صنائع کا مجموعہ ہو کر رہ گئے۔ اور بلندی معانی میں اتنی کمی ہوئی کہ شعر بالکل مردہ نہیں تو نیم مردہ ضرور ہو گئے۔

حضرت تعلق کی شاعری کی ابتدائی دور میں بھی امانت (۱۲۳۱ تا ۱۲۷۵) کے رنگ کا طوطی بول رہا تھا۔ اس لئے یہ رنگ قدرۃً مرغوب اہل زمانہ ہونے کے اعتبار سے (کسی کو شکر میں لپٹنے کے لئے) حضرت کی شاعری میں بھی آنا ضروری تھا۔

اور آیا۔ مگر فقر و تصوف کی مسیحا نفسی نے اس مردہ میں بھی جان پھونکی۔ اور اشعار کو ضلع جگت کے گڑھے سے نکال کر معانی کی بلندی پر پہنچایا۔

ہم نے تمہید میں بہ تفصیل اس امر پر روشنی ڈالی ہے کہ انبیا کے معجزات اور اولیا کی کرامات، مطلوبات زمانہ کے ہم رنگ ہوتی ہیں۔ اس لئے یہاں بھی سنۃ اللہ کے مطابق صنائع و بدائع کا زور ہے۔ اور کیوں نہ ہوتا۔

بھرا الفت سے اس کے دل اگر خالی نظر آیا + کیا ور د کے خالی دل کبھی اپنا جو بھر آیا

۱ اس شعر کا تذکرہ پہلے بھی آچکا ہے "خالی کو بھرنا۔ اور بھرے کو خالی کرنا" عکس و تبدیل کی صنعت کتنی پر لطف ہے۔ محاورات کے ساتھ مضمون کی بلندی شعر کو بے مثل بنا رہی ہے۔

خوش نگاہوں سے نہ رکھ چشم حصول مطلب ان کو آہو نہ سمجھنا کہیں، صیاد ہیں سب

خوش نگار چشم حصول، اور آہو کی مراعاۃ النظیر۔ آہو اور صیاد کا طباق، خوش نگاہ آہو کو صیاد کہنے کا لطف، اور ان تین تین صنعتوں کے ایک ساتھ آنے کی لذت، اہل ذوق ہی سمجھ سکتے ہیں۔ کہ کیا چیز ہے۔ اور پھر سالک کے لئے ایسی ہدایت ہے۔ جو اس کے لئے سرمۂ چشم بصیرت ہے۔

باولی الفت میں تیری ایک خلقت ہو گئی گر گیا اندھے کنویں میں، جس کو چاہت ہو گئی

چاہت، باولی اندھا کنویں، میں ایہام کا لطف قابل لحاظ ہے۔ اور پھر اس کے ساتھ مبتلائے الفت ہونے کو "اندھے کنویں میں گر جانے سے تعبیر کرنا کس قدر بلیغ ہے۔

سامان عیش قسمت ارباب غم نہیں معدوم اس غلام کی بازی میں جنگ ہے

متلازی گنجفہ کی بازیوں میں دو بازیاں "غلام اور چنگ" کی بھی ہوتی ہیں۔ لفظ "بازی" کے ساتھ "غلام و چنگ" کے ایہام کو چھوڑیئے۔ سامان عیش اور چنگ (بمعنی نے) رباب اور ارباب کی مشابہت سے قطع نظر، شیخ ابوالحسن نوری (۲۹۵ھ) کے قول "الصوفی الذی لا یملک ولا یملک" "صوفی نہ کسی کا مالک ہوتا ہے اور نہ اس کا کوئی مالک ہوتا ہے" کی اس سے بہتر شعری تفسیر کیا ہو سکتی ارباب غم محبت کو سامان عیش سے کیا واسطہ۔ غلام کی ساری ملکیت، مالک کی ہوتی ہے۔ عبد کو حصول و چنگ سے کیا تعلق، آقا جس حال میں رکھے وہی اس کے لئے بہترین ہے۔ بس یہی اصل عبودیت ہے۔

خانۂ چشم میں جز یار سمایا نہ کوئی — عین محفل میں ہے عالم مجھے تنہائی کا

"چشم" کے ساتھ لفظ "عین" کا ایہام "خانہ" اور "محفل" اور پھر "عین محفل" کو "عالم تنہائی" ثابت کر دینا۔ ایسی کیفیت ہے جس سے اہل ذوق ہی لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔ یہ شعر "خلوت در انجمن" کی کس قدر بلیغ تشریح ہے۔ اور حضرت ابوبکر شبلی (۳۳۴ھ) کے قول "التصوف ھو عصمۃ عن رویۃ الکون" "عالم کون کی دید سے بچنے کا نام تصوف ہے" کی کیسی اچھی تفسیر ہے۔ اور خیال میں کمال انہماک کی بہترین تصویر۔

گل کا ان جو رکھے تو ابھی کہہ کے سنا دے — بلبل کو گلہ خار کا سب نوک زباں ہے

گل کی کان سے تشبیہ تو عام چیز ہے۔ مگر اس کے ساتھ "بلبل کو خار کا گلہ نوک زبان ہونا" اور گل کے متوجہ ہوئے بغیر سنانے آمادہ نہ ہونا۔ شعر میں کیا کیفیت پیدا کر رہا ہے مذاق صحیح ہی جانتا ہے۔

"گل، بلبل، خار، نوک" کی صنعت مراعاۃ النظیر مزید براں ہے۔ پھر یہ چیز بھی قابل لحاظ ہے کہ عام اشعار کی طرح، یہاں بلبل گل کی شاکی نہیں۔ کیونکہ یہ آداب محبت کے

خلاف ہے۔ اور گل کی توجہ کے بغیر وہ بھی سننے آمادہ نہیں کہ عاشقانہ رضا و تسلیم کے منافی ہے ہاں شکایت ہے تو خار سے ہے۔ اور وہ گل ہی سے بیان کی جا سکتی ہے۔ بشرطیکہ خود گل متوجہ ہو سے

دل ہے ہوائے زلف میں یوں خاکسار کا آندھی میں جس طرح سے ہو نقشہ غبار کا

آندھی، ہوا، غبار، خاکسار کی مراعاۃ النظیر اور ایہام سے شعر میں جو ندرت پیدا ہوتی ہے۔ اس سے قطع نظر تشبیہ بھی کس قدر لطیف ہے۔ اور پھر محب کی بربادی کی کیسی موثر کیفیت بیان کی جا رہی ہے۔ کیا محبت دل عاشق کے ساتھ وہی سلوک نہیں کرتی جو آندھی غبار کے ساتھ کرتی ہے؟ اس غزل کا دوسرا مطلع اپنی سلاست اور اثر و بیان کے لحاظ سے اس شعر سے بھی بلند ہے۔

پوچھے جو مجھ سے وصف کوئی زلف یار کا دکھلا دوں حال پیرہن تار تار کا

عاشق کے پیرہن تار تار کو دیکھ کر زلف یار کا اندازہ نہ صرف ظاہری صورت کے لحاظ سے کیا جا سکتا ہے۔ بلکہ کس درجہ عاشق کی برباد کرنے والی ہے۔ اور اس کی محبت میں کس قدر جادو ہے۔ کیا جا سکتا ہے۔ عاشق کے تار تار لباس کو دیکھ کر زلف یار کے حسن و خوبی کا اندازہ کرو۔ کہ جن زلفوں کی محبت نے پیرہن کو اس قدر تار تار کر دیا ہے۔ کہ موئے زلف سے مشابہ ہو گئے ہیں۔ اس کی قوت و تاثیر لفظوں میں کیسے بیان ہو سکے۔ کچھ اندازہ عاشق کے لباس تار تار ہی کے دیکھنے سے کیا جا سکتا ہے۔ کتنا بلیغ انداز بیان ہے۔ زلفوں کو پیرہن تار تار سے تشبیہ دی گئی ہے۔ یا پیرہن تار تار کو زلفوں سے مشابہ قرار دیا گیا۔ لفظاً دونوں نہیں اور معناً دونوں ہیں۔

آگہہ بتان ہند ہوں قبلے کی سمت سے جھکتا ہے سر کدھر کی طرف آفتاب کا

اس شعر میں صنعت حسن تعلیل کے ساتھ "دوستان ہند" کی طرف خطاب اور "سمت قبلہ" کے الفاظ نے طرز بیان کی وجہ سے شاعرانہ استدلال کو منطقی استدلال کی طرح مستحکم کر دیا ہے۔ اس مضمون کو بعض اور شعرا نے بھی باندھا ہے۔

دبیر کہتے ہیں:۔

خورشید سر شام کہاں جاتا ہے | روشن ہے دبیر پر جہاں جاتا ہے
مغرب ہی کی جانب ہے مزار حیدر | یہ شمع جلانے کو وہاں جاتا ہے

انیس کہتے ہیں۔

جو روضہ میں باریاب ہو جاتا ہے | وہ اوج میں لاجواب ہو جاتا ہے
جلتا ہے جو شب کو قبر حیدر پہ چراغ | وہ صبح کو آفتاب ہو جاتا ہے

جلیل کہتے ہیں۔

روضہ میں جو فیضیاب ہو جاتا ہے | قطرہ سے درخوش آب ہو جاتا ہے
راتوں کو چراغ لحد حیدر سے | گرتا ہے جو گل گلاب ہو جاتا ہے

انیس (۱۲۱۶ھ تا ۱۲۹۱ھ) و دبیر (۱۲۰۱ھ تا ۱۲۹۲ھ) کی سلاست زبان کے کیا کہنے مگر حسن تعلیل میں واقفیت کا رنگ نہ بھرا جا سکا۔ اور انداز بیان میں یہ امر بالکل نمایاں ہے کہ اس علت و سبب کے بیان اور توجیہ میں شاعری کر رہے ہیں۔

جلیل کی رنگینی کلام بے نیاز داد ہے۔ لیکن یہاں الفاظ پر زیادہ زور ہے اور قطرہ کو 'دُر'، اور گل کو 'گلاب' بنا دیا ہے۔

حضرت کے شعر میں انداز تخاطب کا یہ حال ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی تحدّی کر رہا ہے۔ کہ بجز اس کے کچھ) نہیں آنکھیں رکھنے اور دیکھنے کے بعد بھی اگر دوستان ہند

کو کچھ نہیں سوجھتا۔ تو یہ صرف "غشا قلبی" کا اثر ہے۔ ورنہ انھیں معلوم ہو جاتا کہ وہ جسے اپنا معبود سمجھتے اور پوجتے ہیں۔ وہ بھی بجانب قبلہ سربسجود ہوتا ہے صنعت مہملہ (غیرمنقوطہ) میں کتنے ہی شعر ہوں گے۔ جو مہمل ہو گئے ہوں گے۔ ذرا یہاں بھی صنعت مہملہ میں معنی آخیزی ملاحظہ فرمائیے۔ رباعی۔

آرام و سرور لاکھ گر حاصل ہو  آلام ہموم کا اگر حاصل ہو
اللہ سوا مراد دل گر ہو اور  کس طرح وہ اہل دل ہو اور کامل ہو

کسی درویش صفت شاعر کی زبان سے صنعت مہملہ میں بھی درویشانہ کلام ہی موزوں ہو سکتا ہے کہ دنیا کے لاکھوں عیش و آرام حاصل ہو گئے۔ تو بھی کوئی کمال نہیں۔ مصائب زمانہ شدید سے شدید برداشت کر لینے کی کتنی ہی قابلیت پیدا ہو گئی ہو تو بھی اس نے کوئی کارنمایاں نہیں کر لیا۔ ہاں درویش کے لئے کوئی سب سے بڑی صفت ہو سکتی ہے۔ تو وہ یہی ہے۔ کہ کسی حال میں مراد دل خدا کے سوا کچھ اور نہ ہونے پائے یہی وہ تصوف ہے جس کی تعلیم "اسوہ حسنہ رسالت" نے فرمائی ہے۔ اور یہی وہ درویشی ہے۔ جس کی تلقین حامل شریعت و طریقت عارفین نے کی ہے۔

بڑی سے بڑی ریاضتیں کیا ہندو جوگی اور سنیاسی نہیں کر لیتے؟ پھر اسلام کی یہ کوئی مابہ الامتیاز چیز نہ ہوئی۔ اسلام کو دوسرے سارے مذاہب سے ممتاز کرنے والی یہی صفت ہے۔ کہ حصول دنیا میں لگے ہیں تو اس لئے کہ اس سے تعمیل احکام الٰہی ہو۔ ریاضت و مجاہدہ کر رہے ہیں تو اس لئے کہ قرب الٰہی۔ موافق احکام الٰہی نصیب ہو۔

ایک دوسری اور رباعی اسی صنعت میں ہے ملاحظہ ہو۔ رباعی

مولیٰ کا ہو اسم ورد ہر دم دل کا  ہو مالک دل ہمدم و محرم دل کا

سودا اگر اس کو ہر اسرار کا ہو      گاہک اس دم ہو سارا عالم دل کا

رباعی کے آخری شعر کے مفہوم کو حضرت نے ایک دوسرے شعر میں بھی بیان فرمایا ہے

اسی پر ٹوٹ پڑتی ہے خدائی      جو دل ثابت رہے صدمے اٹھا کر

بقول حضرت شبلی (۳۳۴ھ) "الصوفی منقطع عن الخلق متصل بالحق"

صوفی خلق سے علحدہ اور حق سے پیوستہ ہوتا ہے) انقطاع عن الخلق ہی کے صدمات دل میں وہ مضبوطی پیدا کرتے ہیں۔ جو اتصال بالحق کا سبب ہوتی ہے۔ اور اتصال بالحق کے بعد اب ساری خدائی اس کی محبوب نہیں۔ بلکہ یہ اس کا محبوب ہوتا ہے۔ اور ایک دنیا اس پر ٹوٹ پڑتی ہے۔

اہل اللہ کے پاس بحیں حیات اور بعد وفات یہی وجہ اجتماع مخلوق ہے۔

مرزا غالب نے اپنے عاشقانہ رنگ میں اسی کیفیت کو پیش کیا ہے (سنہ ۱۲۱۱ تا ۱۲۸۵ھ)

اک خوں چکاں کفن میں کروڑوں بناؤ ہیں      پڑتی ہے آنکھ تیرے شہیدوں پہ حور کی

اندازہ کیجئے کہ جب ایک "شہید مجاز" کے "خون چکاں کفن" میں ایسے کروڑوں بناؤ ہو سکتے ہیں۔ کہ "حسینان عالم" بھی اسے چاہنے لگیں۔ تو "شہید حق" کے کفن میں اربوں بلکہ سنکھوں سے زیادہ بناؤ کیوں نہ ہوں۔ اور صرف حسین ہی کیوں؟ بلکہ سارا عالم اسکا شیفتہ اور ایک زمانہ اس کا دیوانہ کیسے نہ ہو؟

حضرت کے کلام میں صنائع و بدائع کی اتنی کثرت ہے کہ اس کا احصا مشکل ہے۔ مشتے نمونہ از خروارے کچھ بیان کردئے گئے۔

صنائع کے منجملہ حساب جمل سے مصرعوں میں تاریخ نکالنا بھی ایک خاص ہنر ہے اور ایک علحدہ باب کا طالب ہے۔ حضرت کے دیوان میں بھی بکثرت تاریخیں (حساب جمل

موجود ہیں۔ ہم ان میں سے بھی چند پہ اکتفا کریں گے۔

یوں تو تاریخ بیسیوں طریقوں سے نکالی جاتی ہے۔ کبھی جمع سے کام لیا جاتا ہے۔ تو کبھی تفریق سے، کہیں ضرب کو کام میں لایا جاتا ہے۔ تو کہیں تقسیم کو۔ کہیں حروف مہملہ میں تاریخ کہی جاتی ہے تو کہیں معجمہ میں۔ کسی جگہ مدخلہ کام میں لایا جاتا ہے۔ تو کہیں تخرجہ، اور کہیں دونوں، تفصیل متعلقہ کتب میں ملے گی۔ عام طور پر تاریخ وہی اچھی سمجھی جاتی ہے جو پورے مصرع میں ہو۔ اور اس کے الفاظ واقعہ تاریخ کو بھی ظاہر کر رہے ہوں۔ مصرع میں لغو اور بھرتی کے الفاظ نہ ہوں۔ تدخلہ یا تخرجہ ہو تو ایسا، جو واقعہ سے کسی طرح کی مناسبت رکھتا ہو۔ امور مسرت میں تدخلہ، اور واقعات غم میں تخرجہ مناسب، ناموزوں نہیں سمجھا جاتا۔ اور سب سے اہم چیز مصرع کی بے ساختگی ہے کہ آورد و تکلف نہ ہو۔ اور واقعہ کے تذکرہ ہی کے مصرع سے اس کا سن نکلنا زیادہ مناسب ہے۔ حضرت کے دیوان میں ایسی متعدد تاریخیں ہیں جن کے سنین والے مصرع تاریخ کا اعلیٰ نمونہ پیش کرتے ہیں۔

حضرت مولانا شجاع الدین (رحمۃ اللہ علیہ) (جو حضرت کی والدہ کے نانا اور سلسلۂ بیعت مرشد کے مرشد تھے) کی وفات کی تاریخ کتنی بے ساختہ فرمائی ہے۔

ع ۔ از دکن وائے آفتاب برفت

پورے مصرع سے بلا کسی تدخلہ تخرجہ کے سن وفات ۱۲۶۵ھ نکلتا ہے۔ اور حضرت کا آفتاب دکن ہونا، کیا بلحاظ حقیقت، اور کیا بلحاظ عقیدت ہر طرح مسلم ہے۔

حضرت ممدوح کی تعمیر گنبد کے کچھ عرصہ بعد، جبکہ سائبان گنبد بنا۔ اس کی تاریخ فرمائی۔ مناسب تدخلہ کی وجہ سے وہ بھی بے نظیر ہے۔

بھر دیا نور سے حسد اُنے خلق — سائباں کیا ہے قصر جنت ہے
۲۵۶ — ۱۰۲۸ + ۲۵۶ = ۱۲۸۴ھ

خانقاہ حضرت شاہ خاموش کی تعمیر کی تاریخیں بھی کئی ہیں۔ یہ مصرع کس قدر بے ساختہ ہے۔ ع بنا میخانۂ عشق الہٰی ر ،

مفتی محبوب نواز الدولہ مرحوم (جو حضرت کے پھوپی زاد بھائی ہوتے تھے) نے جب اپنا دیوان خانہ کوٹھی کے نام سے موسوم تعمیر کروایا ۔تو حضرت نے تاریخ فرمائی۔

ع۔ آج آراستہ کوٹھی ہوئی جیسے دلہن

حضرت مولوی عبدالقادر صاحب صدیقی (جو حضرت کے بہنوئی ہوتے تھے) نے جب تذکرۂ قادریہ کے نام سے ایک رسالہ تصنیف کیا تو اس کی تاریخ فرمائی۔

ع۔ شد مرتب زہے رسالہ پاک ۱۲۸۷ھ

اسی طرح عربی میں بھی بعض تاریخیں نکالی ہیں مفتی صاحب مذکور الصدر کی کوٹھی تعمیر ہونے پر فرمایا۔ ع فقد نودیت۔ ھذا قصر خیر ۱۳۰۵ھ

حضرت بہبود علی شاہ صاحب کی تاریخ وفات فرمائی ہے۔

ع۔ ختم اللہ بہ بالحسنیٰ ۱۳۰۱ھ

غرض کس کس چیز کی کوئی کہاں تک تشریح و تفصیل کرے۔

ز فرق تا بقدم ہر کجا کہ می نگرم
کرشمہ دامن دل می کشد کہ جا اینجا ست

## سنگلاخ زمیں

سنگلاخ زمینوں میں شعر کہنا شعر کی کوئی خوبی نہیں۔ مگر شاعر کی مہارت اور قدرت کلام کا آئینہ دار ضرور ہے۔ فصاحت و بلاغت کا رہوار سنگلاخ وادیوں میں

میں دوڑانا، اور پھر اسی طرح کا قابو اور وہی روانی باقی رکھنا۔ غیر معمولی قدرت کا نمونہ ہے۔ جو وقت پسند انسان کو مسحور کر لیتا۔ اور اس کے بس کی بات نہ ہونے کی وجہ سے اپنا کلمہ پڑھوا لیتا ہے۔

توڑے پتھر، چھوڑے پتھر، کی سی پتھریلی زمین میں غزل فرمائی ہے۔ جس کے تیس[۳۰] سے زیادہ اشعار ہیں۔ اور ایسی سنگلاخ زمین میں بھی سلاست و مضمون کے دریا بہائے ہیں۔ اور اپنی خصوصیات یہاں بھی برقرار رکھی ہیں۔

ان ہی باتوں نے تو دیوانہ بنا رکھا ہے
پھر کہے جاؤ پڑیں تجھ پہ نگوڑے پتھر

شعر مجاز کا سہی۔ مگر حقیقت سے بھی دور نہیں حضرت انسان نے "انہ کان ظلوماً جھولا۔ (بیشک وہ بڑا ہی ظالم و نادان ہے) سننے کے لئے ہی تو بارِ امانت اٹھا لیا تھا۔ جب محبت میں یہی چیزیں لذت فزا ہوں۔ تو پھر کیسے۔ انھیں باتوں سے جوشِ محبت، موج زن ہو کر دیوانہ نہ بنا دے۔

صاف دل بن کے محبت میں کیا رام اسے
شعبدہ دیکھئے آئینہ سے پھوڑے پتھر

ذوق (۱۲۰۴ھ تا ۱۲۷۱ھ) کہتے ہیں۔

نازک کلامیاں مری توڑیں عدو کا دل
میں وہ بلا ہوں شیشہ سے پتھر کو توڑ دوں

دونوں اشعار کا مضمون ایک سا ہے۔ مگر دونوں میں اپنے کہنے والے کی خصوصیات برابر جلوہ گر ہیں۔ یہاں عدو کا کیا ذکر۔ دوست کے تذکرہ سے فرصت ہی کسے جو دشمن کا

خیال آئے۔ اس لئے زمین کی سختی کے باوجود طبیعت کی نرمی ہویدا ہے۔ زمین کی سختی پر بھی دل کے نرم ہی کرنے کا کام ہو رہا ہے۔ اور ذوق (سنہ ۱۲۰۴ھ تا ۱۲۷۱ھ) نازک کلامیوں کے باوجود دل توڑنے ہی کا کام کئے جا رہے ہیں۔ اور ان کے دل میں الفت دوست سے زیادہ عداوت دشمن جاگزیں ہے۔ اور ہر امر میں امانیت کی وجہ سے وہی فخر و مباہات کا رنگ ہے جو تعمیر کے لئے آیا ہے۔ وہ تعمیر ہی کر رہا ہے۔ اور جس کے پیش نظر تخریب ہے۔ وہ وہی کئے جا رہا ہے۔

حضرت کے تمام دیوان میں۔ دشمن۔ عدو۔ غیر اور رقیب کا تذکرہ جس سے ہمارے شعراء کے دیوان بھرے پڑے ہیں۔ نہ ہونے کے برابر ہی ہے بعض مقام پر ذکر آیا بھی ہے۔ تو اس طرح گویا غیر، غیر نہیں اپنا ہی ہے۔

ایک دوسری غزل آنا سچ مچ! جانا سچ مچ، کی ردیف و قافیہ میں ہے اس کا ایک شعر اوپر کہیں مذکور ہو چکا ہے۔

کھیلو گر کھیلتے ہو آنکھ مچولا ہم سے
پر یہ ہے شرط کہ صورت نہ چھپانا سچ مچ

ہم نے اپنی سمجھ کے مطابق اس شعر کی توجیہ بھی اوپر کر دی ہے اس غزل کے ایک شعر میں غیر کا تذکرہ آتا ہے۔ دیکھئے کس انداز سے آتا ہے۔

ہے جو منظور ہوا خواہی اغیار تمہیں
خاک آنکھوں میں نہ یوں ڈالکے جانا سچ مچ

ہوا اور خاک منظور اور آنکھوں کے ابہام سے قطع نظر مضمون کو دیکھئے۔ کیا غیر میں بھی کوئی بوئے غیریت ہے۔ میں دیوان میں غیر سے متعلق اشعار کی تلاش

کر رہا تھا کہ یہ شعر ملا۔ بس اسی پر اپنی تلاش ختم کر دی۔

خانۂ یار میں ہے غیر کہاں
ڈھونڈتا ہے تو جا بجا کس کو

یہ ہے وہ نمونہ جس میں تذکرۂ غیر آیا ہے اور اس طرح کے اشعار بھی، دیوان بھر میں تھوڑے ہی ہیں۔

ہوش میں لاتے ہیں بے ہوش کبھی کرتے ہیں
گر بنانا ہو تو دیوانہ بنانا سیکھ مجھ

عاشق جانباز کے لئے محبوب کی اداؤں کی رنگا رنگی جہاں جوش جنوں میں اضافہ کر سکتی ہے۔ وہیں کبھی سرد مہری کا شبہ پیدا کرنے کا باعث بھی ہو سکتی ہے۔ اور عاشق کی انتہا طلبی اگرچہ اس تنوع سے کبھی بظاہر شاکی نظر آئے مگر حقیقت میں وہ شکایت نہیں ہوتی۔ بلکہ جوشش محبت ہی کا ایک رنگ ہوتا ہے جس سے شکوے کی سی کیفیت جھلکتی ہے۔

ایک اور غزل "خاک پر سبزہ" اور "افلاک پر سبزہ" کی ردیف و قافیہ میں فرمائی گئی ہے۔ "اہل اللہ" سے یقیناً بعد رحلت بھی دریائے فیض جاری رہتا ہے۔ ارشاد ہوتا ہے۔

بہا زیر زمیں بھی فیض جاری چشم گریاں کا
ہرا رہتا ہے ہر موسم میں اپنی خاک کا سبزہ

جس سرزمین سے ہر وقت چشمے ابلتے رہتے ہوں۔ وہاں ہمیشہ ہی بہار رہتی ہے۔ اور ہر وقت یکساں شادابی کی کیفیت نظر افروز ہوتی ہے۔ اور کیوں نہ ہو۔

جب کہ ان چشموں کے سوتے سمندر سے ملحق ہوں۔ خود ہی فرماتے ہیں۔

یہ اس سلطان دیں کے گنبد اخضر کا سایہ ہے

مسلمانو! نہیں ہے یہ ہماری خاک پر سبزہ

رحمۃ للعٰلمین ہی کے گنبد اخضر کے سایہ سے سارے عالم میں سرسبزی ہویدا ہے۔ اور پھر جس کو اس سے جتنی نسبت زیادہ ہوگی۔ اتنی ہی اس کی سرسبزی دائمی اور زیادہ بصارت افروز ہوگی۔ حتیٰ کہ سبزۂ خاک فرش سندس بنکر اس عالم میں جنت کی فضا کر دے گا۔ اور ہر دیکھنے والے کی زبان سے بے اختیار نکل پڑے گا۔

عروسان چمن پر ہے گماں حوران جنت کا

بچھا ہے فرش سندس یا اگا ہے خاک پر سبزہ

---

غرض یہ کہ آخر میں یہی کہکر قلم روکنا پڑتا ہے کہ

نہ حسنش غایتے دارد نہ سعدی را سخن پایاں

بماند تشنہ مستسقی و دریا ہم چناں باقی (سعدی)

---

حصہ سوم

# ضمیمۂ حیات

یعنی

مختصر حالات حضرت سیدی شاہ محمد عثمان حسینی صاحب قبلہ قدس سرہٗ

از

سید محی الدین قادری

# ضمیمۂ حیات

## یعنی

## مختصر حالات حضرت سیدی مولانا حافظ شاہ سید محمد عثمان حسینی صاحب قبلہ قدس سرہ العزیز

آپ کی ولادت ماہ صفر ۱۲۹۰ھ میں ہوئی۔ آپ کا سن جب چوبیس سال کا ہوا تو ۱۳۱۴ھ میں آپ بعارضہ بخار سخت علیل ہوگئے۔ پستی اس قدر بڑھ گئی کہ خود سے حرکت نہ کرسکتے تھے۔ حالت ایسی بگڑی ہوئی تھی کہ زیست کی توقع کم دکھائی دیتی تھی، کوئی قرابتدار شاید ایسا نہ تھا جو نہ آیا ہو۔ مگر حضرت خواجہ محبوب اللہ رحمۃ اللہ علیہ کبھی صاحبزادہ کو دیکھنے زنانی مکان میں تشریف نہیں لائے۔ باہر دیوان خانہ ہی میں تشریف فرما رہے (حالانکہ آپ صاحبزادے کو بہت چاہتے تھے) روزانہ پل پل کی کیفیت پہنچائی جارہی ہے، حکیم بلوائے جارہے ہیں۔ علاج ہو رہا ہے، گھر کا گھر پریشان ہے، اہل برادری اور ملاقاتیوں کا عیادت کے لئے تانتا بندھا ہوا ہے۔ ادھر صاحبزادہ صاحب کا یہ حال ہے کہ ہر ایک سے یہ کہتے کہ حضرت سے یہ عرض کرو کہ پانچ منٹ کے لئے رونق افروز ہوں تاکہ میں آخری دیدار دیکھ لوں اس لئے کہ بخار کا سلسلہ بہت طویل ہوگیا تھا۔ غالباً بارہ چودہ روز ہوئے تھے کہ بخار اترا نہ تھا۔ پستی بے حد ہوگئی تھی۔ صاحبزادہ صاحب کے اس معروضہ کو حضرت کے تمام بھائی صاحبان وخلفاء وغیرہ نے پہنچایا اور سفارش بھی کی لیکن آپ نے کچھ توجہ ہی نہ فرمائی۔

آخر ایک روز صاحب کا خیال آیا تو از خود تشریف فرما ہوئے۔ صاحبزادہ صاحب نے (جو بستر پر پڑے شوق قدمبوسی میں چشم براہ تھے)۔ اسی طرح پڑے پڑے فرط مسرت سے

اپنا سر حضرت کے قدموں پر رکھ کر رونا شروع کیا تو آپ نے صاحبزادہ کو دلاسا دیا اور فرمایا کہ پریشان کیوں ہو۔ میں جس طرح کہوں کیا تعمیل کروگے؟ صاحبزادہ صاحب نے عرض کیا۔ بسروچشم! ارشاد ہوا کہ اچھا آج سے دوا چھوڑ دو اور یہاں سے میرے ساتھ چلو۔ صاحبزادہ صاحب کا ہاتھ پکڑ کر اٹھایا اور اپنے ساتھ اس مکان سے (جہاں صاحبزادہ صاحب تھے۔ دوسرے بازو والے مکان میں (جس میں حضرت تشریف رکھا کرتے تھے) چلاتے ہوئے لے گئے، تھوڑی دور اس طرح نہ چلے تھے کہ حضرت کی میاں صاحب قبلہ قدس سرہٗ نے آگے بڑھ کر عرض کی کہ اگر اجازت ہو تو بادشاہ (یعنی حضرت سید عثمان حسینی صاحب قبلہؒ) کو میں گود میں اٹھا کر وہاں پہنچا دوں تو حضرت نے اسکی اجازت مرحمت فرمائی چنانچہ حضرت ممدوح آپ کو گود میں اٹھا کر بازو والے مکان جس میں پہنچنے سے قبل جلد از جلد بستر بچھا دیا گیا تھا۔ لاکر بستر پر لٹا دیا۔ اس مکان میں منتقل کرنے کے بعد خدا جانے حضرت نے کیا دعا فرمائی؟ یا کس نظر فیض اثر سے کام لیا کہ روز بروز صحت ہوتی چلی یہاں تک کہ تھوڑے ہی عرصہ میں صاحبزادہ صاحب کا مزاج بالکل سنبھل گیا۔ علالت جاتی رہی صحتمند ہو گئے۔

اس واقعہ کے تھوڑے عرصہ کے بعد ہی حضرت کا وصال ہو گیا۔ دارالشفاء والی بی صاحبہ کہتی تھیں کہ میں نے بعد وصال حضرت کو خواب میں دیکھا کہ آپ فرماتے ہیں میں ابھی اور زندہ رہتا تھا لیکن میں نے اپنی عمر "عثمان میاں" کو دیدی ہے۔ اس ارشاد سے معلوم ہوا کہ یہ صرف حضرت کا تصرف تھا اور اب حضرت سید عثمان حسینی صاحب قبلہ قدس سرہٗ کا جو کچھ بھی زمانہ گزرا وہ درحقیقت حضرت ہی کا زمانہ تھا۔ واقعات وحالات سے اس کی مزید توثیق ہوتی ہے۔ یوں تو جزویت ہی کیا کم تھی۔ پھر جانشینی اس پر عمر کے حصہ کا عطا فرمانا مزید ہو گیا۔ بہرحال آپ کے دورِ حیات میں بھی وہی کرشمے دکھائی دئے اور وہی رنگ تھا۔

یہی نقشہ ہے یہی رنگ ہے ساماں ہے یہی　　　یہ جو صورت ہے تری صورت جاناں ہے یہی

حضرت قبلہ مدظلہ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ ناشتہ کے بعد ارشاد ہوا کہ آج رات ایک خواب دیکھا جس سے مجھے اس قدر مسرت ہے کہ ایسی مسرت اب تک کبھی نہیں ہوئی۔ وہ خواب یہ تھا کہ حضرت خواجہ محبوب اللہ قدس سرہٗ تشریف فرما ہیں۔ اور آپ کے دونوں ہاتھوں میں چوڑی کا جوڑا ہے۔ حضرت نے مجھے نزدیک بلا کر اپنے دونوں ہاتھوں کی چوڑیاں میرے دونوں ہاتھوں میں پہنائیں۔ اور فرمایا کہ آج تک ہم سہاگن تھے آج سے تم سہاگن ہو۔

حضرت قبلہ مدظلہٗ فرماتے ہیں کہ اس خواب سے بھی اس کی تصدیق ہوتی ہے کہ حضرت خواجہ محبوب اللہ قدس سرہٗ اور آپ میں کوئی جدائی نہیں ہے۔

بیان کیا جاتا ہے کہ حضرت سید عثمان حسینی صاحب قبلہ رح کی علالت کا سلسلہ جب طول کھینچا اور جدہ شریف میں حالت دگرگوں ہوگئی تو آپ کا بایاں پیر بالکل خشک ہوگیا تھا۔ حرکت نہ کرسکتے تھے۔"

اسی زمانہ میں حضرت مولانا افضل مدظلہ نے خواب میں حضرت خواجہ محبوب اللہ قدس سرہٗ کو ملاحظہ فرمایا کہ حضرت کا بایاں پیر بالکل سوکھ گیا ہے جس کو آپ حرکت نہیں دے سکتے ہیں حضرت ممدوح فرماتے ہیں کہ جب میں خواب سے بیدار ہوا تو پریشان تھا کہ یہ کیا خواب ہے اور اس کی تعبیر کیا؟ دو چار روز بعد ہی جب حضرت سید عثمان حسینی صاحب قبلہ کے انتقال کی اطلاع ملی تو سمجھا کہ غالباً اسی خبر کی جانب اشارہ تھا لیکن بعد میں جب تفصیلی علالت کا علم ہوا تو معلوم ہوا کہ حضرت کا اس جانب اشارہ تھا کہ حقیقتاً ان کا وجود میرا وجود ہے دوسرا ثبوت یہ ہے کہ حضرت سید عثمان حسینی صاحب قبلہ کی کوئی نرینہ اولاد نہیں باقی رہی آپ کا مزار مبارک بھی یہاں نہیں جس کی وجہ سے عرس وغیرہ علیحدہ تواریخ

مقررہ پر تو ضرور ہوتا ہے لیکن تمام مراسم حضرت خواجہ محبوب اللہ قدس سرہٗ کے مزار مبارک پر بھی انجام پاتے ہیں بہر حال ؎

من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جاں شدی
تا کس نہ گوید بعد ازیں من دیگرم تو دیگری

کا پورا پورا ثبوت ہے تا کہ دیکھنے والی آنکھ دیکھے اور سمجھنے والے دماغ سمجھیں ع۔ "دیکھنے والوں کو ہے کافی سہولت دید میں"

ان ہی واقعات کی بنا پر ہمنے اس حصہ کا نام 'ضمیمہ حیات' رکھا ہے تفصیلی واقعات وکرامات وغیرہ کی تو اس میں گنجائش نہیں البتہ کچھ بالاختصار پیش کیے جائیں گے۔

**تعلیم و تربیت** آپ کی ابتدائی تعلیم حضرت خواجہ محبوب اللہ قدس سرہٗ کے پاس ہوئی۔ حضرت مولانا فضل مدظلہٗ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ آپ نے سبق برابر یاد نہ کیا تھا جس کی وجہ سے خواجہ محبوب اللہ رحؒ آپ پر خفا ہوئے حضرت فرماتے تھے کہ جب میں خفا ہوا تو حضرت پیران پیر غوث الاعظم دستگیر رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ ارشاد فرماتے ہیں کہ "کیوں برہم ہوتے ہو چھوڑ دو ہم پڑھا لیں گے"! اس کے بعد سے حضرت نے آپ کو پڑھانا چھوڑ دیا۔ پھر حضرت پیر رضؓ کے فیضان سے آپ کی وہ تعلیم ہوئی کہ تفسیر، حدیث فقہ وادب وغیرہ میں کافی مہارت حاصل کر لی۔ فارسی، عربی میں نہایت بے تکلف گفتگو فرماتے تھے۔ اس میں آپ نے نظمیں بھی کہی ہیں۔ آپ کے بعض عربی، فارسی تحریرات بھی موجود ہیں۔ جس سے آپ کے تبحر علمی کا پتہ چلتا ہے۔

آپ حافظ و قاری بھی تھے۔ حفظ کی تکمیل آخر زمانہ میں کی اور سب سے پہلے بعد ختم حفظ حرم نبوی صلعم میں آپ نے تراویح میں کلام مجید سنایا۔

فن خوشنویسی میں بھی کافی دخل رکھتے تھے۔ عربی و فارسی ہر دو قلم بہت اچھے تھے خط میں بانکپن، دوائر کی کشش، الفاظ کی نشست قابل دید ہے۔ آپ کے بعض قلمی قطعات اس وقت تک موجود ہیں جس سے اہل ذوق ہی اندازہ لگا سکتے ہیں۔

فن شاعری سے بھی خاص دلچسپی تھی۔ غزل، قصیدہ، مسدس، رباعی، نظم سب میں اور ہر زبان یعنے اردو، فارسی، عربی میں آپ کا کلام موجود ہے۔ مگر زیادہ اردو میں ہے اور کلام کا بیشتر حصہ نعتیہ ہے۔ فائق تخلص فرماتے تھے۔

**ریاضت و اتباع سنت** ۔آپ اتباع سنت نبوی صلعم کے نہ صرف خود شدت سے پابند تھے بلکہ اپنے مریدین و متوسلین کو بھی سختی سے پابندی کی تاکید فرمایا کرتے۔ تہجدّ کی نماز کی سب کو تاکید فرماتے رہے۔ اگر پیر بھائیوں یا پیر بہنوں میں کوئی نماز تہجد کا پابند نہ ہوتا تو آپ ان سے کوئی کام لینے یا بات کرنے سے احتراز فرماتے تاکہ آئندہ انکو احساس پیدا ہوا اور وہ اس کی پابندی کی جانب متوجہ ہو جائیں۔ چنانچہ بعض دفعہ گھر میں آپ نے کسی سے پانی طلب کیا اور کوئی ایسی پیر بہن جو نماز تہجد کی پابند نہ تھیں۔ پانی لاتیں تو آپ اپنا منہ پھیر لیتے وہ پریشان ہو کر عرض کرتیں کہ حضرت مجھ سے کیا قصور ہوا؟ تو آپ فرماتے کہ تم تہجد کی پابند نہیں ہو۔ اس ارشاد و خفگی کا یہ اثر ہوتا کہ وہ بیحد متاثر ہوتیں اور آئندہ تہجد کی پابند ہو جاتیں۔

کبھی آپ کی تہجد کے وقت آنکھ نہ کھلتی تو آپ اپنے نفس پر سختی کرتے۔ یعنی صبح کا ناشتہ نہ فرماتے۔ بعض دفعہ اس سے زیادہ بھی اپنے نفس پر سختی فرمائی ہے۔

کہا جاتا ہے کہ ایک روز آپ نے کمرہ میں جا کر دروازہ اندر سے بند کر لیا۔ جسم سے کپڑے اتارے اور لکڑیوں کے گٹھے سے اپنے آپ کو مارنا شروع کیا جب زور سے

مار کی آواز سنائی دی تو گھر کا گھر حیران تھا کہ یہ آواز کہاں سے آرہی ہے؟ آخر کمرہ کے قریب پہنچے تو کمرہ کے اندر سے آواز سنی گئی۔ آپ کی والدہ محترمہ نے پریشان ہو کر دروازہ کھٹ کھٹایا۔ اور آپ کو پکارنا شروع کیا۔ آپ نے دروازہ کھولا تو ماجرا دریافت کیا آپ نے فرمایا کہ جی کچھ نہیں! میرا نفس بہت سرکش ہو گیا ہے۔ اس لئے میں آج اسکو سزا دینا چاہتا ہوں۔ والدہ صاحبہ نے آپ کے ہاتھ سے لکڑیوں کا گٹھا چھین کر اس کو ختم کر دیا۔

ایک دفعہ ماہ محرم الحرام میں آپ نے حاضر الوقت خادمیں سے فرمایا کہ ہر روز ایک ایک صاحب اپنے جسم کے کپڑے اتار کر صرف لنگ باندھے ہوئے قاضی پورہ سے نکل کر پنچ محلہ کے اطراف سے گھوم کر آئیں (مخفی مباد کہ یہ وہ زمانہ تھا جب کہ ماہ محرم الحرام میں اطراف وجوانب کے لوگ بلدہ میں جمع ہوتے پنچ محلہ شاہی آباد رہتا تھا۔ ہر جا رنگ کھڑے رہتے کھیل تماشہ کا خاص اہتمام ہوتا ہر روز راستوں میلا سا لگا رہتا تھا) سب کو یہ ہدایت فرما کر سب سے پہلے آپ نے اپنے جسم کے کپڑے اتارے، اور اسی طرح پنچ محلہ، چارمینار، لاڑ بازار سے ہوتے ہوئے مکان واپس تشریف لائے۔ جس وقت آپ راستوں سے گزر رہے تھے ہر شخص استعجاب کی نظر سے آپ کو دیکھ رہا تھا بعض کم سمجھ نادانوں نے مضحکہ بھی اُڑایا بعضوں نے کہا کہ آج کچھ جذب کی کیفیت معلوم ہوتی ہے۔ چنانچہ خود آپ فرماتے تھے کہ راستہ میں بعض ملاقاتی بھی ملے لیکن محض اس خیال کے تحت کہ شاید میرے دماغ پر کچھ اثر ہو گیا مجھ سے علیک سلیک تک نہ کی۔

---

عہ از مولانا شریف حسین صاحب صدیقی۔

پھر آپ نے اپنی واپسی کے بعد دوسرے خادمین کو یکے بعد دیگرے اسی طرح روانہ فرمایا حاجی یوسف علی صاحب جن کو آپ ہی سے بیعت حاصل ہے بیان کرتے ہیں کہ ان حاضرین میں میں بھی تھا۔ اور اپنی باری پر تعمیل حکم کی سعادت حاصل کی۔

ایک زمانہ ایسا بھی گذرا کہ ہر ماہ محرم الحرام کی پہلی تاریخ سے دسویں تاریخ تک آپ مکان کے ایک کمرہ میں معتکف رہتے اس طرح کہ کسی آدمی کی صورت تک نہیں دیکھتے تھے۔ ارشاد تھا کہ کھانے کے وقت دروازہ آہستہ کھول کر بازو کھانے کا خوان رکھدیا جائے کوئی کمرہ کے اندر داخل نہ ہو۔ دس دن روزہ رکھتے تھے۔ فرمایا کرتے کہ زمانہ شباب میں ہم نے ان متبرک ایام کو لغویات میں صرف کیا ہے اس لئے یہ اس کا کفارہ ہے،

اتباع سنت کا یہ عالم تھا کہ ہر فعل سنت نبوی صلعم سے خالی نہ ہوتا۔ روزانہ شب میں سوتے وقت آنکھوں میں سرمہ لگاتے آئینہ دیکھتے، مسواک کرتے، کمبل پر آرام فرماتے اور کمبل پر ہی اکثر تشریف رکھا کرتے۔

نعلین کا رواج بھی آپ ہی کا دیا ہوا ہے۔ ورنہ اس سے پہلے کوئی نعلین پہنتا نہ تھا، آپ ہی نے سب سے پہلے سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے نعلین مبارک کے نمونہ پر نعلین بنوائی۔ جس وقت آپ نے نعلین کی ابتدا کی تو بلدہ کے اکثر لوگ اس پر پھبتیاں کستے تھے۔ مگر اللہ والوں کا ہر فعل جو حب نبوی کے تحت ہو رنگ لاکر ہی رہتا ہے، آخر ایک زمانہ ایسا آیا کہ اب ہر طرف نعلین کا رواج عام ہوگیا۔ ہر بڑا، چھوٹا، امیر، غریب اس کو شوق سے پہنتا دکھائی دیتا ہے لیکن فرق اتنا ہے کہ چپل کے نام سے موسوم ہے اور نعلین نبوی صلعم کا پورا نمونہ بھی نہیں۔

---

۵۔ از حاجی یوسف علیصاحب۔

اس اتباع و تعلق کا یہ نتیجہ تھا کہ آپ پر سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خاص نظر عنایت تھی۔ بہت کثرت سے سرکار دو جہاں کی رویت سے آپ مشرف ہوتے تھے چنانچہ خود فرماتے تھے کہ اگر چار روز اس طرح گذر جائیں کہ میں خواب میں سرکار کے جمال مبارک کو نہ دیکھوں تو میرا جی بے چین ہو جاتا ہے

حضرت قبلہ مدظلہٗ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ آپ نے ارشاد فرمایا کہ ایک عرصے سے میری ہر نماز سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پیچھے ادا ہو رہی ہے یعنی جب میں نماز کے لئے کھڑا ہوتا ہوں تو آقائے نامدار (روحی فداہ) کو امام پاتا ہوں۔ سبحان اللہ۔ اگر کوئی عمر تمام میں ایک آدھ مرتبہ اس جمال مصطفوی صلعم سے عالم رویا میں مشرف ہو تو وہ اس سرفرازی پر نازاں ہوتا ہے۔ اور یہ ناز بجا بھی ہے کہ زندگی کا ماحصل اس نور مبارک کا دیدار ہے۔ مگر یہاں ہر چوتھے پانچویں بلکہ ہر نماز اس مظہر حسن لایزال کی اقتدا میں ادا ہو رہی ہے۔ ع

یہ نصیب اللہ اکبر لوٹنے کی جائے ہے

اس اتباع و تعلق کا نتیجہ کہئے یا محبت کا اثر کہ فنائیت تامہ کا ثبوت ہر چشم بینا کو بدیہی طور پر دکھا دیا گیا۔ ے

آنکھ والا تری جوبن کا تماشا دیکھے ‏ ‏ ‏ دیدۂ کور کو کیا آئے نظر کیا دیکھے

اس فنائیت تامہ سے متعلق ایک واقعہ جو متعدد اصحاب سے مروی ہے پیش کیا جاتا ہے

حضرت سید عثمان حسینی صاحب قبلہ قدس سرہٗ کے زمانہ میں ہر سال ماہ ربیع الآخر شریف میں ایک مجلس مشاعرہ منعقد ہوتی جس میں اکثر بلدہ کے شعرا شرکت فرماتے تھے۔ اس مشاعرہ کے جملہ انتظامات مولوی تراب علی صاحب تجمل سے متعلق رہا کرتے۔

حضرت قبلہ مدظلہ فرماتے ہیں کہ ۱۳۳۱ھ میں جبکہ حضرت سید عثمان حسینی صاحب قبلہ رح مدینہ طیبہ میں تشریف فرما تھے ربیع الآخر شریف کا مہینہ آیا اور اوائل ماہ سے ہی میں آشوب چشم سے علیل ہو گیا تکلیف زیادہ تھی اس لئے باہر نکل نہ سکتا تھا۔ اسی تکلیف میں شب یازدہم شریف کو حضرت سید عثمان حسینی صاحب قبلہ رح کو خواب میں دیکھا کہ مکان میں آپ تشریف فرما ہیں مغرب کا وقت ہے میں بھی سامنے حاضر ہوں آپ نے مجھ سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا کہ "آج مشاعرہ ہے تم نے بھی غزل کہی ہے یا نہیں"؟ میں نے عرض کی کہ مجھے اس مشاعرہ کا کوئی علم ہی نہیں کہ مشاعرہ کب سے ہے اور طرح کیا ہے؟ اس کے جواب میں آپ نے فرمایا کہ مشاعرہ آج رات کے دس بجے سے شروع ہوگا اور طرحی مصرع یہ ہے۔ ع کہ میں مدینہ میں کہ جدہ میں بنی ہیں

میں نے پھر عرض کی کہ وقت بالکل کم ہے اسقدر قلیل مدت میں میں کیا کہ سکوں گا؟ تو پھر ارشاد ہوا کہ "دو چار شعر جو بھی ہو جائیں کہہ لو" اس خواب سے بیدار ہونے کے بعد میں بہت دیر تک غور کرتا رہا کہ یہ کیا خواب ہے اور اس کی تعبیر کیا؟ بالآخر اس نتیجہ پر پہنچا کہ اس خواب سے اس طرف اشارہ معلوم ہوتا ہے کہ اس دفعہ مشاعرہ میں یہی مصرع طرح رکھا جائے۔

۱۱ ربیع الآخر شریف کو چونکہ آثار مبارک کا برآمد کرنا ضروری تھا اس لئے حمام کیا، لباس بدلا، باہر نکلا، وعظ ہوا، آثار مبارک کی زیارت ہوئی، اس کے بعد تمام اہل محفل کھانے کے مقام پر پہنچے۔ ان حاضرین میں تراب علی صاحب جمیل بھی تھے میں نے ان سے رات کا خواب بیان کر کے کہا کہ مصرعہ طرح یہی دیا جائے تو بہتر ہوگا۔ اس پر جمیل صاحب نے اپنے جیب سے مطبوعہ اشتہارات نکال کر میرے سامنے رکھ دئیے اور کہنے لگے کہ میں

متعدد مرتبہ اس اشتہار کا مسودہ آپ کو دکھا کر طبع کرانے کے لئے لایا تھا لیکن آپ کی آنکھوں میں درد ہونے کی وجہ ملاقات نہ ہو سکی۔ آخر بایں خیال کہ دن تھوڑے رہ گئے ہیں اشتہار طبع کرائے اور اس دفعہ دو مصرع طرح کے رکھے گئے ہیں۔ میں نے ان سے کہا کہ تیسرا مصرعہ اگر یہ بھی رکھدیا جائے تو کیا ہرج ہے؟ تراب علی صاحب نے اس مشورہ کو پسند کیا اور بجائے دو کے تین مصرعہ طرحی رکھ دیئے گئے۔ اکثر اصحاب معترض رہے کہ یہ تیسرا مصرع بے معنی ہے۔ مکہ میں سرکار دوجہاں صلعم کا تولد ہے تو مدینہ طیبہ میں روضہ اطہر، مگر جدہ میں کیا ہے؟ بہر حال مشاعرہ ہوا۔ اکثر اصحاب نے غزلیں کہیں اور سب اس مصرعہ پر حیران تھے۔

جب ماہ شوال ۱۳۳۱ھ میں حضرت سید عثمان حسینی صاحب قبلہؒ کو چند ماہ کے لئے حیدر آباد لانے کے ارادہ سے میں مدینہ طیبہ حاضر ہوا اور مجبور کر کے حضرت کو لے کر نکلا۔ جدہ شریف پہنچنے کے بعد حضرت کا وصال ہو گیا۔ اور میری جدہ سے واپسی ہوئی تو حضرت کی میاں صاحب قبلہ رح نے یہ ارشاد فرمایا کہ "مشاعرہ کے طرحی مصرعہ میں اسی کی جانب اشارہ تھا کہ " میں فنا فی الرسول ہوں" اس کے بعد فرمایا کہ "حقیقت یہ ہے کہ بادشاہ (حضرت سید عثمان حسینی صاحبؒ) کو کسی نے پہچانا نہیں"۔

سبحان اللہ سرکار دوجہان صلعم کی ذات مبارک میں فنا ہونا کوئی معمولی بات نہیں۔ یوں تو فنا فی اللہ اور فنا فی الرسول کہہ لینا بہت آسان ہے مگر حقیقت حال اور چیز ہے سے۔

این سعادت بزور بازو نیست — تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

دیگر بزرگان دین کے حالات سے بھی اس بات کا پتہ چلتا ہے کہ بعض محبوبین

بارگاہ الٰہی ایسے بھی گذرے ہیں کہ ان کی شخصیت و رتبہ کا دنیا پر اظہار قدرت نے ضروری تصور کیا تو ایسے ہی واقعات پیش آئے جیسے بعض بزرگان دین کے انتقال پر ندائے غیبی ہوئی تو بعض کے وصال کے وقت غیب سے تحریر نمایاں ہوئی تاکہ دنیا ان کو اچھی طرح سمجھ سکے۔ اسی طرح حضرت کی عالی مقامی کا دنیا پر ظاہر کرنا غالباً قدرت کو منظور تھا اس لئے اس واقعہ کا ظہور عمل میں آیا۔ اس مشاعرہ میں بلدہ کے متعدد شعرا نے حصہ لیا اور سینکڑوں نے شرکت کی منجملہ ان کے حسب ذیل حضرات جو شریک مشاعرہ تھے موجود ہیں۔

(۱) حضرت مولانا مولوی عبدالقدیر صاحب صدیقی مدظلہٗ (۲) مولوی حاجی یوسف علی صاحب (۳) مولوی احمد عبدالعزیز صاحب سلمہ اور (۴) مولوی تراب علی صاحب جمیلؔ۔

**اخلاق و عادات**۔ آپ اپنے والد ماجد کی طرح خلق مجسم تھے طبیعت میں حلم و حیا بہت تھی نام کا اثر کہئے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے حالات کا نقشہ کھنچ جاتا تھا۔ ہر بڑے سے بڑے قصور کو بھی آپ معاف فرما دیتے۔ ہمیشہ مسکراتے ہوئے گفتگو فرماتے بہت کم ایسا ہوا کہ آپ کو غصہ کی حالت میں کسی نے دیکھا ہو۔ جب کبھی کوئی بات آپ کے سامنے بیان کی جاتی تو آپ کی عادت شریف تھی کہ تین دفعہ "سچ؟ سچ؟" دریافت فرماتے اگر جواب ثبات میں ملتا تو آپ یقین کر لیتے۔ آپ اہل قرابت کا بہت خیال رکھتے انکے دکھ درد میں شریک ہوتے بزرگوں کا احترام فرماتے تھے۔ والدین کی بہ شدت اطاعت فرماتے والد ماجد کے وصال کے بعد والدہ ماجدہ کے محل کا کاروبار آپ ہی سے متعلق رہا ہمیشہ آپنے والدہ ماجدہ کی خوشنودی کو پیش نظر رکھا اور کبھی کوئی بات انکے منشا کے خلاف نہونے دی۔ والدہ ماجدہ بھی آپ سے بیحد پیار و محبت فرماتی تھیں،

والد ماجد کے وصال کے بعد دونوں چھوٹے بھائی اور بہن بھی آپ ہی کے زیر نگرانی رہے۔ ان بھائیوں اور بہن کے ساتھ بھی آپ کا طرز ایسا رہا جیسا کہ ایک

شفیق باپ کا اپنی اولاد کے ساتھ رہتا ہے۔ ہر دو بھائیوں کی تعلیم و تربیت اور شادی وغیرہ سب آپ ہی کے زیر نگرانی و اہتمام ہوئی۔ عام قرابت داروں کے ساتھ بھی اپنیا نگ تھا۔ ہر ایک کے ساتھ حسن سلوک فرماتے۔ بزرگوں کی تعظیم و توقیر کا ہمیشہ خیال رہتا چھوٹوں سے محبت سے پیش آتے۔ بچوں سے بہت پیار اور محبت فرماتے تھے۔

اہل محلہ و مریدین کا بہت خیال رکھتے ان میں کوئی بیمار ہوجاتا تو عیادت کو تشریف لے جاتے۔ انتقال کی اطلاع پاتے تو میت میں شرکت فرماتے بعض ضعیف مرد اور عورتیں اپنے خانگی واقعات بیان کرتیں تو جب تک وہ بیان کرتی رہتیں آپ خاطر جمعی سے اس کو سماعت فرماتے۔ ہر ایک سے حسب عادت ہنس ہنس کر گفتگو فرماتے آپ کی نظر میں ایک خاص جادو کی سی کیفیت تھی جو ایک دفعہ آپ سے ملتا دوبارہ آپ سے شرف قدمبوسی کے لئے بیچین رہتا۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے ؎

ہوتا ہے سحر آنکھ میں لیکن نہ اسقدر ۔۔۔ جس پر نگاہ پڑ گئی دیوانہ کر دیا

مولوی تراب علی صاحب جمیل بیان کرتے ہیں کہ میرا شباب کا زمانہ اور شاعری کا ابتدائی شوق تھا۔ میرے والد بہت قدیم طرز کے حامل تھے۔ ایک زمانہ تک مجھ کو گھر سے باہر نکلنے کی اجازت نہ تھی۔ جب شاعری کا شوق ہوا تو میں نے والد صاحب سے اجازت لیکر حضرت شائق علیہ الرحمہ کے پاس آنا جانا شروع کیا اکثر حضرت ممدوح کے پاس جاتا گفتگو وہیں رہتا۔ ایک دفعہ میں وہیں حاضر تھا۔ حضرت سیدی محمد عثمان حسینی صاحب قبلہ قدس سرہٗ اپنے برادر حضرت شائقؒ صاحب کے پاس تشریف فرما ہوئے۔ تھوڑی دیر دونوں حضرات کی گفتگو رہی جب میں نے بھی آپ سے قدمبوسی حاصل کی تو حضرت شائقؒ نے آپ سے میرا تعارف کرایا۔ آپ نے ایک دو مرتبہ مسکراتے ہوئے مجھے ملاحظہ فرمایا اور ایک دو باتیں

بھی کہیں اس کے بعد آپ واپس تشریف لے گئے تھوڑی دیر ٹھیر کر میں بھی اپنے گھر چلا گیا لیکن کیا بتاؤں کہ اس گفتگو میں حضرت نے مجھ پر کیا جادو کیا؟ یا ان نگاہوں میں کیا اعجاز تھا کہ میرا دل کھچا جا رہا تھا۔ بار بار جی چاہتا تھا کہ آپ کے پاس حاضر ہو کر شرف قدمبوسی حاصل کروں۔ جب آنکھ بند کرتا حضرت کی تصویر سامنے دکھائی دیتی۔ خیر بڑی مشکل سے رات بسر کی صبح ہوتے ہی میں نے اپنے والد سے اجازت حاصل کر کے حضرت کی خدمت میں حاضری دی، اور شرف قدمبوسی حاصل کیا۔ تھوڑی دیر شرف تکلم بھی نصیب ہوا جس سے قدرے دل کو سکون ہوا اس کے بعد گھر واپس ہوا۔ گھر آنے کے بعد پھر وہی کیفیت شروع ہوئی کہ حضرت کا خیال ہٹتا نہ تھا۔ بار بار پھر جی چاہتا کہ حاضر ہو کر پھر ایک بار شرف قدمبوسی حاصل کروں۔ اس وقت یہ شعر میرے حسب حال تھا ؎

وہ کیا بری گھڑی تھی جب دم نظر لڑی تھی　　　لاچار ہو گیا ہوں آنکھوں کو چار کر کے

بہر حال کئی روز تک میرا یہی عالم رہا اس کے بعد آخر میں نے حضرت کی غلامی میں واخل ہونے کی عزت حاصل کر لی۔

حضرت قبلہ مدظلہ فرماتے ہیں کہ آپ کے وصال کے بعد اکثر حضرات نے سلسلہ میں داخل ہونے کی استدعا کی اور بیان کیا کہ ہم کو ایک مرتبہ حضرت عثمان میاں صاحب قبلہ رح سے قدمبوسی کا شرف حاصل ہوا اور آپ نے تبسم ریز انداز میں ہم کو شرف تکلم بخشا تھا جس کے بعد سے ہمارا ارادہ آپ کی غلامی میں شریک ہونے کا ہو گیا تھا لیکن شومی قسمت سے آپ کی تشریف فرمائی تک ہم کو وہ موقع نہ مل سکا اس لئے اب ہم حضرت کے سلسلہ میں شریک ہونا چاہتے ہیں۔

آپ کی طبیعت میں سادگی بہت تھی تکلفات کو بالکل ناپسند فرماتے تھے لباس بھی

سادہ سیدھا رہتا یعنے اپنے والد ماجد قدس سرہٗ کی طرح جسم پر صرف چوبغلہ سر پر ٹوپی، دوہرا پاجامہ، کندھے پر رومال یا چادر، چادر یا ٹوپی ہمیشہ زرد رنگ کی ہوتی، پیر میں نعلین پہنتے تھے۔ لباس میں بھی فضول خرچ و اسراف سے بچانے کے لئے آپ نے اپنے مریدین کو کھادی کے استعمال کا پابند فرمایا۔ چونکہ اس زمانہ میں قیمتی خوش وضع پھولدار و جاذب نظر لباس کا عام رواج تھا۔ اس لئے کھادی کا استعمال اکثر حضرات کی طبیعت پر بارگزرتا رہا۔ لیکن حضرت کے وصال کے بعد ایک زمانہ وہ آیا کہ ہندوستانی دنیا میں انقلاب ہوا کھدر پوشی پر عام طور پر زور دیا جانے لگا۔ پھولدار و خوش وضع لباس تو فیشن سے خارج ہی ہوگیا۔

آپ کی طبیعت کی سادگی کا یہ عالم تھا کہ اکثر مریدین کے ساتھ پیدل چلتے اور جب کبھی بیرون شہر کسی دور دراز مقام حضرت بابا شرف الدین صاحب قبلہ علیہ الرحمہ کی پہاڑی شریف وغیرہ جاتے تو مریدین کے ہمراہ پیدل روانہ ہوتے عموماً جاتے وقت آبادی سے باہر جانے کے بعد ذکر جہری شروع فرماتے تاکہ ذکر کی گرمی میں راستہ بار نہ گذرے واپسی میں کبھی ہنسی مذاق کے طور پر دو دو آدمی کی جوڑ لگاتے اور دوڑتے خود بھی کسی کے ساتھ اپنی جوڑ لگالیتے اور سب کے برابر خود بھی دوڑتے تھے۔

کبھی تمام پیر بھائیوں کو ارشاد ہوتا کہ فلاں روز جنگل میں چلیں گے سب اپنا اپنا توشہ ساتھ رکھیں دوپہر کا کھانا وہیں ہوگا تعمیل حکم میں سب حاضر ہوتے آپ سب کو ساتھ لے کر تشریف لے جاتے۔ سارا دن جنگل میں گزارتے دوپہر کا کھانا وہیں ہوتا۔ جنگل میں سب ملکر بھاگتے، دوڑتے، بعض حضرات تلوار کے کرتب دکھاتے۔ بہرحال اس طرح ہنس بول کر سر مغرب واپسی ہوتی اکثر تالاب میر عالم پر تشریف لے جاتے۔

غالباً یہ عمل بھی اتباع سنت نبوی صلعم کے تحت تھا۔

آپ کی طبیعت میں استغنا بہت تھا امرا اور رؤسا سے زیادہ میل جول پسند نہ فرماتے تھے (اعلیحضرت مرحوم (نواب میر محبوب علی خاں بہادر آصف سادس) نے متعدد دفعہ آپ کے پاس معروضہ کرایا کہ اگر اجازت ہو تو میں قدمبوسی کے لئے حاضر ہوتا ہوں لیکن آپ نے اجازت نہیں دی۔ چنانچہ روشن علیصاحب نامی چتر بردار نے جن کو حضرت خواجہ محبوب اللہ قدس سرہٗ سے شرف بیعت حاصل تھا۔ متعدد دفعہ اعلیحضرت مرحوم کے اس معروضہ کو آپ کی خدمت میں پیش کیا جب ہر دفعہ وہ ناکام رہے تو بالآخر اپنے داماد مولانا شرف الدین صاحب قادری (جن کو حضرت خواجہ محبوب اللہ قدس سرہٗ سے خلافت حاصل ہے) کے ذریعہ سفارش کروائی لیکن اس کے بعد بھی اجازت نہ ملی۔

بیان کیا جاتا ہے کہ ایکدفعہ حضرت بابا شرف الدین صاحب قبلہؒ کی پہاڑی شریف پر اعلیحضرت مرحوم نے آپ سے ملاقات کا شرف حاصل کیا یہ ملاقات بھی عجیب و غریب رہی کہا جاتا ہے کہ آپ کی عادت شریف تھی کہ حضرت بابا صاحب کے عرس شریف میں ختم کے روز یعنی ۱۲ر شعبان کو تمام مریدین کے ہمراہ پچھلی سے پیدل تشریف لیجاتے تھے پہاڑی شریف پہنچکر فاتحہ وغیرہ سے فارغ ہونیکے بعد سید صاحب نامی (ایک صاحب جو خادمیں سے تھے وہیں رہتے تھے)، آپ ان کے پاس تھوڑی دیر تشریف رکھتے اور سماع ہوتا ختم مجلس کے بعد مراجعت عمل میں آتی۔

۱۲ر شعبان کو ۱۳۲۶ھ کو بھی حسب عادت قدیم تمام مریدین کے ساتھ آپ پہاڑی شریف پر پیادہ رونق افروز ہوئے فاتحہ وغیرہ سے فارغ ہونے کے بعد سید صاحب کے پاس تشریف لے گئے سماع ہوا۔ سماع کے بعد سید صاحب نے آپ سے اپنا ایک

خواب بیان کیا کہ میں نے رات ایک خواب دیکھا کہ بابا صاحب قبلہ رح کے مزار کے
پاس آپ تشریف فرما ہیں اور آپ کے بازو بابا صاحب قبلہ رح بھی رونق افروز
ہیں۔ اعلیحضرت نواب میر محبوب علی خاں بہادر نے حاضر ہوکر بابا صاحب قبلہ رح
سے قدمبوسی حاصل کی تو بابا صاحب رحمۃ اللہ نے ان کے دونوں بازو تھام کر
اعلیحضرت کو آپ کی طرف رجوع کر دیا۔ اس خواب کو سماعت فرما کر آپ خاموش
ہو گئے۔ ایک لفظ بھی نہیں فرمایا۔ اور وہاں سے برخواست فرمائی۔ واپسی میں
تمام مریدین سے مخاطب ہوکر ارشاد فرمایا کہ اندنوں اعلیحضرت یہیں ہیں (مخفی
مباد کہ اعلیحضرت غفران مکان کا ایک زمانہ ایسا گزرا کہ ہر سال حضرت بابا صاحب قبلہ رح
کے عرس شریف کے موقع پر مع محلات سرکاری باغ واقع پہاڑی شریف میں قیام
فرمارہتے تھے) اور اکثر سامنے ہی برامد ہتے ہیں۔ تمام لوگ اس طرح جم غفیر کی
طرح ساتھ رہو گے تو ممکن ہے کہ خواہ مخواہ ان کی نظر پڑے اور کون ہیں کیا ہیں؟ پوچھیں
اس لئے سب ایک کے پیچھے ایک ہوکر چلو تا کہ کسی کی نظر نہ پڑنے پائے تعمیل حکم میں سب
ہٹ کر ایک کے پیچھے ایک ہو گئے۔ اس کے بعد بھی جب بنگلہ شاہی کے سامنے پہنچے
تو اتفاق سے اعلیحضرت غفران مکان سامنے ہی برآمد تھے۔ جوں ہی حضرت پر نظر
پڑی مصاحبین سے دریافت کیا کہ کیا حضرت عثمان میاں صاحب قبلہ یہی ہیں ؟
عرض کیا گیا جی ہاں! یہی ہیں۔ فرمایا کہ حضرت سے عرض کرو کہ میں قدمبوسی کیلئے
حاضر ہو رہا ہوں۔ فوراً چوبدار دوڑے ایک چوبدار نے حاضر ہوکر عرض کی کہ
حضرت! سرکار تشریف لا رہے ہیں۔ آپ فرماتے تھے کہ جب چوبدار نے مجھ سے
کہا تو میں نے خیال کیا کہ غالباً سواری نکل رہی ہے اس لئے بازو ہٹ کر چلنے

کہا جا رہا ہے۔ آپ نے اس خیال سے اس چوبدار کی اطلاع پر اچھا فرمایا اور کنارے ہٹ کر چلنے لگے جب اعلیحضرت غفران مکان نے دیکھا کہ حضرت ٹھیرے نہیں تشریف ہی لے جا رہے ہیں تو پھر دوسرے اور تیسرے چوبدار کو دوڑایا کہ حضرت سے عرض کر کے روکیں کہ میں قدمبوسی حاصل کر سکوں۔ اعلیحضرت کے اس ارشاد پر چوبداروں کا تانتا بندھ گیا مگر آگے بڑھ کر روکنے کی کسی کو جرات نہ ہوتی تھی۔ بالآخر ایک چوبدار نے حضرت کے ایک خادم سے تمام واقعہ عرض کیا۔ انہوں نے آگے بڑھکر عرض کیا کہ پیرو مرشد اعلیحضرت آپ سے قدمبوسی حاصل کرنے حاضر ہو رہے ہیں۔ یہ سن کر آپ وہیں راستہ پر ٹھیر گئے۔ چونکہ آپ تشریف لے جا رہے تھے اس لئے اعلیحضرت غفران مکان نے تیزی کے ساتھ آپ کو ملانے کا جو ارادہ کیا تو ایک پیر کا جوتا بھی پیر سے نکل گیا بہر حال اسی طرح حاضر ہوئے بڑھکر قدمبوسی کا شرف حاصل کیا اس وقت حضرت کے جسم مبارک پر کھادی کا چوبغلہ کاندھے پر لنگی اور بائیں ہاتھ میں لکڑی ہی اور تسبیح تھی جوں ہی اعلیحضرت غفران مکان حاضر ہوئے آداب بجا لا کر سر جھکا دیا اور حضرت کا دست مبارک لے کر اپنے سر پر رکھ لیا۔ اس کے بعد اعلیحضرت غفران مکان مؤدب ہاتھ باندھے سامنے کھڑے ہو گئے تو آپ بھی خاموش ان کو دیکھتے رہے۔ تھوڑی دیر اسی طرح خاموشی میں گزری اس کے بعد حضرت نے ان سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ کیا آپ کچھ فرمائیں گے؟ غفران مکان نے عرض کی کہ جی کچھ نہیں! زمانہ سے قدمبوسی کا اشتیاق تھا۔ آج خوش نصیبی سے یہ موقع ملا۔ حضرت میرے لئے دعا فرمائیں۔ تو آپ نے ان کے اور ان کی سلطنت کے لئے دعا فرمائی اس کے بعد وہاں سے مراجعت ہوئی اس روز حضرت کے ساتھ جو حضرات تھے ان کے منجملہ حاجی یوسف علی صاحب مولوی علاء الدین صاحب تقی

